


## زیورات کا ڈیزائنر



زیورات ڈیزائن کرنے والا ( Jewellery Designer ) باریکی پر نظر رکھنے والا، فیشن سے آشنا اور intricate objects کی تخلیق میں دلچسپی رکھتا

ہو۔ یہ چیزیں اس پیشے میں کامیابی کی بنیادی شرائط ہیں۔ جیولری ڈیزائنر سونے، چاندی، قیمتی پتھروں، جواہر اور لکڑی کی مدد سے نفیس ڈیزائن تیار کرتا ہے۔ جس کے پاس اپنی ورکشاپ نہیں، وہ دوسری ورکشاپ میں جا کر یہ کام کرتا ہے اور کرایہ ادا کرتا ہے۔ بعض جیولری ڈیزائنر خاص زیور مثلاً چوڑی یا ہار یا انگوٹھی ڈیزائن کرنے کے ماہر ہو جاتے ہیں۔ اس شعبے سے وابستہ افراد کسی جیولر کے ہاں کام کرتے ہیں یا پیسہ ہو تو اپنی ورکشاپ بھی قائم کر لیتے ہیں۔

اس کیریر میں آنے کیلئے باقاعدہ تعلیم کی قطعاً ضرورت نہیں۔ صرف اپنا شوق، تخلیقیت، مہارت اور تجربہ اہم ہے۔ البتہ ترقی یافتہ ممالک میں جیولری ڈیزائن سے متعلق ڈگری زیورات بنانے والی بڑی کمپنی میں ملازمت کیلئے مددگار ہو سکتی ہے۔ آپ چاہیں تو زیورات کی ڈیزائننگ کرنے کی بجائے زیورات کے ڈیزائن آن لائن بھی فروخت کر سکتے ہیں۔

ابتدا میں سنار کے کارخانے میں بہ طور معاون کام کرنا ضروری ہے تاکہ بنیادی تیکنیکی باریکیوں کا علم ہو سکے۔ سونے، چاندی اور دیگر دھاتوں کے علاوہ قیمتی پتھروں اور جواہرات کا علم ہونا بھی ضروری ہے۔

## درکار مہارتیں

جدت و تخلیق کی خوب مہارت ہو تاکہ اپنے گاہک کے شوق کی تسکین کر سکے۔ اپنے گاہک اور مینوفیکچرر سے درست بات چیت کے قابل ہو۔ کمپیوٹر چلانا جانتا ہو، خاص کر ڈیزائن سے متعلق سافٹ ویئر چلانے میں مہارت ہو۔ زیورات کے چھوٹے چھوٹے حصوں کو جوڑنے اور باریکی سے کام کرنے کی مہارت بہ درجۂ اتم ہو۔ کلائنٹ کے مزاج اور مارکیٹ سے آشنائی ہو تاکہ وہ جو کچھ ڈیزائن کرتا ہے، وہ فروخت بھی ہو سکے۔ انتہائی پیچیدہ اور باریک نمونے پر کام کرنے کی اہلیت ہو۔

## اہم شاخیں

- سنار: یہ پیشہ ور سونے، چاندی یا تانبے کے ذریعے مختلف زیورات بناتا ہے جو عموماً خواتین کے زیر استعمال آتے ہیں۔ ہمارے ہاں سنار نہ صرف زیورات ڈیزائن کرتا ہے بلکہ پرانے زیورات خرید کر انھیں تیزاب سے چمکا کر دوبارہ نیا کر کے فروخت بھی کرتے ہیں۔ یورپ، امریکا میں یہ صنعت

خاصی ترقی کر چکی ہے اور وہاں یہ کام مشینوں پر بڑی بڑی ورکشاپس میں انجام دیا جاتا ہے۔

❄ **جوہری:** اس پیشے سے وابستہ فرد نہایت قیمتی جواہرات اور پتھروں کی قیمت کا تعین کرتا ہے۔ خاص کر اِس قیمت کی بنیاد پر انشورنس کی جاتی ہے۔ اس مہارت تک پہنچنے کیلئے تجربہ کار جوہری سے باقاعدہ تربیت کی ضرورت پڑتی ہے۔



## اہم نکات

⇦ **دلچسپیاں:** کرافٹ ڈیزائن اور ٹکنالوجی، آرٹ، انفرمیشن ٹکنالوجی، سائنس، انگریزی، ریاضی۔

⇦ **کم از کم اہلیت:** بیرونِ ممالک میں متعلقہ مضامین میں ڈگری معاون ہوسکتی ہے، تاہم پاکستان میں کسی ماہر استاد کے زیرِ نگرانی کام کا تجربہ حاصل کرنا ہی بہتر ہے۔

⇦ **طرزِ کار:** سنار یا زیورات کا ڈیزائنر اپنی دکان کے اوقات کے مطابق کام کرتا ہے۔ بازار کھلنے اور بند ہونے کے اوقات اس کے اوقاتِ کار پر اثر انداز ہوتے ہیں۔

⇦ **کام کا مقام:** یہ اپنی ورکشاپ یا دکان میں کام کرتا ہے۔ بڑے شہروں میں دکان کے بالائی اور پشتی حصے میں ان کیلئے جگہ مختص کر دی جاتی ہے تاکہ وہ گاہکوں اور بازار کے ہنگاموں سے بے نیاز ہوکر اپنا کام کرتے رہیں۔

⇦ **تلخیاں:** اس شعبے میں اعتماد اور وقار بہت ضروری ہے، اور اسے قائم کرنے میں برسوں لگ جاتے ہیں۔ گاہک اسی سنار کے پاس جانا پسند کرتا ہے جہاں سے وہ پہلے زیورات کی خریداری کر چکا ہے۔